إِنَّ اللّٰہَ لَا یَغْفِرُ اَنْ یُّشْرَکَ بِہٖ

عبدالغفور رحمانی

# تحفۃ الموحدین

من تصانیف امام العلماء قدوۃ الفضلاء اوحد محدثین عرب و عجم
قطب سماء الشرف والکرم ہادی الخلق الی سواء السبیل مصداق خلفائے
علماء امتی کانبیاء بنی اسرائیل مونشگاف سرائر طریقت بیضاء مورد حدیث
العلماء ورثۃ الانبیاء۔ سرمست بادۂ عرفان رموزدان اسرار فرقان۔
مدرس ملاء ملکوتیہ۔ موئید فرقہ ناسوتیہ۔ موثق امور جبروتیہ مدقق دقائق
لاہوتیہ۔ قطب الاقطاب و قدوۃ الاوتاد۔ ذوالتصانیف والارشاد
محقق الحق و مبطل الباطل المذاہب مولینا و امامنا حضرت مولوی
حافظ شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی قدس سرہ

جسکو فاضل متین عالم عدیم النظیر جناب مولانا مولوی حافظ محمد رحیم بخش صاحب نے
اُردو سلیس زبان میں ترجمہ کیا اور

## اکمل المطابع دہلی میں چھپا

## جواہر الایقان فی حفظ الایمان

یہ کتاب عجیب و غریب بلکہ قابل دید بزبان اردو جسمیں غیر مقلدین کے تمامی عقائد و مقاصد ظاہر کرکے نہایت عمدگی کے ساتھ جوابات لکھے ہیں اور کسی قدر حال عبد الوہاب نجدی کا بھی لکھا ہے اور جن مسائل فاتحہ سوم و چہلم و زیارت مزارات و مشاہدات متبرکہ و حکم طواف و بوسہ و مولود شریف و بحث شفاعت و قیام و ندائے غیر خدا و نذر و نیاز و بیان معنی شرک و بدعت وغیرہ میں گفتگو ہے۔ اسکو نہایت شرح و بسط کے ساتھ مدلل و محقق قرآن و حدیث و اقوال علمائے سابقہ سے جنکے اقوال طرفین کے نزدیک قابل تسلیم ہیں ثابت کیا ہے۔ اس کتاب کی پوری تعریف مولوی ابو محمد عبد الحق صاحب مصنف تفسیر حقانی کی تقریظ ثابت کر رہی ہے۔ اگر ناظرین اس کتاب کو بغور دیکھینگے تو انصاف سے کہدینگے کہ آجتک ایسی حاوی اور مفصل مع دلائل قاطعہ و حجج ساطعہ کوئی کتاب نہیں چھپی غرضکہ ایسی نادر ولاجواب کتاب کہ ہر مسلمان کو اس کتاب کا اپنے پاس رکھنا ضروری ہے چھپکر تیار ہو گئی ہے بلکہ بہت کم جلدیں باقی ہیں ناظرین درخواستیں بھیجکر طلب فرمائیں قیمت مع محصول ڈاک ۱۴ر فیس منی آڈر ۲ر ہے

## کشت زار

موجود

یہ کتاب جسکو فن طب میں بے مثل اور لاجواب کہنا کسیطرح مبالغہ نہیں ہو سکتا ہمارے مطبع میں چھپی ہوئی ہے۔ آپنے اس فن کی چھوٹی بڑی عربی فارسی بہت کتابیں دیکھی ہونگی مگر جس کتاب کی بابت ہم آپ کی سمع خراشی کر رہے ہیں یہ اپنے فن میں ایک انوکھی اور نرالی ہی کتاب ہے ہم اسکی تمام خوبیاں بیان کرکے آپکا عزیز وقت ضائع کرنا نہیں چاہتے مگر مختصراً اتنا کہے بغیر بھی نہیں رہ سکتے کہ یہ کتاب جناب زبدۃ الحکما حکیم محمد وارث علیخان صاحب مرحوم کی تصنیف ہے فاضل مصنف نے طب کی جملہ دشوار گزار گھاٹیوں کو منقّت کی خس و خاشاک سے پاک و صاف کرکے دماغ سے لیکر پاؤں تک کی تمام امراض نہایت تفصیل و تشریح کے ساتھ بیان فرمایا اور ہر مرض کے متعلق صرف وہی نسخے درج کئے ہیں جو علامہ مصنف کے بارہا تجربہ میں آچکے ہیں یا جو اسکے معزز اور نامور خاندان [illegible] سب سے بڑی خوبی اسکی یہ ہے کہ اکثر امراض کا علاج جڑی بوٹیوں سے زیادہ بتایا گیا ہے۔ اگر آدمی کو طب کا کچھ بھی شوق [illegible] علم طب کا کچھ نفع اٹھانا چاہتے ہیں تو اس کتاب کو ضرور خریدیے اور گھر بیٹھے بے تکلف علاج کیجیے۔ باوجود [illegible] بہت کم یعنی ۲ر محصول ڈاک بذریعہ ویلیو پی ایبل ۳ر

## تفسیر حقانی

یہ تفسیر سات جلدوں میں [illegible] مقدمہ کہتے ہیں ۱۲ر اور باقی ہر ایک جلد کی قیمت [illegible] ساتویں جلد زیر طبع ہے ۶ جلد کے خریدار کو [illegible] جائیگی




# یا فتاح










بسم اللہ الرحمن الرحیم

کو زبانہا کہ شکر ہادی مطلق بجا آریم و کجا دستی کہ تحریر
ثنائیش ہمت گماریم کہ ما را از تلاطم امواج
شرک بر کنارۂ توحید برآوردہ با آنکہ یک جہان غرق
بطوفان اوست و یک عالم سرگشتۂ بیابان او
و درود نامعدود بحضور سرور کائنات کہ بغیر از
اتباعش برای نجات بنی آدم طریقۂ دیگر نیست
و بر آل و اصحابش کہ اتباعش عین پیروی رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم اما بعد ولی اللہ دہلوی فصلی چند
در دفع شرک و اقسامش میگوید و انصرامش از وحدت
حقیقی میجوید **فصل اول** در دفع اقوال آنانکہ
از کلام اللہ و کلام رسول اللہ بحیلہ اعراض میکنند
و دعوی مسلمانی مینمایند بیانش آنکہ بعضی میگویند
کہ کلام اللہ و حدیث را آنکس فہمد کہ علوم بسیار و کتب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ہماری زبانیں کہاں ہیں کہ ہادی مطلق کا شکریہ بجا
لائیں اور ہاتھ کہاں کہ اوسکی تعریف لکھنے میں ہمت
مقرر کریں وہ ہم کو شرک کی موجوں کے تلاطم سے توحید کے
کنارے پر لایا باوجودیکہ ایک جہان اوسکی طوفان میں غرق ہوا اور
ایک عالم اوسکے بیابان میں حیران و پریشان ہے اور بیشمار
درود اوس حضور مخلوق کے سردار پر جسکی پیروی بغیر
بنی آدم کی نجات کے واسطے اور کوئی راہ نہیں اور اوسکی آل و
اصحاب پر جنکی طاعت عین اطاعت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم
ہے حمد و صلوٰۃ کے بعد ولی اللہ دہلوی چند فصلیں شرک اور اوسکے
اقسام کی دفع میں بیان کرتا اور اوسکا انصرام وحدت حقیقی سے
ڈھونڈتا ہے **پہلی فصل** اون لوگوں کے اقوال کی دفع میں جو کسی
کسی حیلہ سے کتاب اللہ اور حدیث رسول خدا سے انکار کرتے اور
منہ پھیرتے ہیں پھر اپنے مسلمانی کا دعوی بھی کرتے ہیں

بیشمار خوانده باشد و علامهٔ زمان بود بجواب
آنها خدا تعالی مے فرماید هُوَ الَّذِی بَعَثَ
فِی الْاُمِّیّٖنَ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ یَتْلُوْا عَلَیْهِمْ
اٰیٰتِهٖ وَیُزَکِّیْهِمْ وَیُعَلِّمُهُمُ الْکِتٰبَ وَالْحِکْمَةَ
وَاِنْ کَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ ۝
اوست آنکه برانگیخت درمیان ناخواندگان
رسول از همانا خواندگان که میخواند بر همان
ناخواندگان آیات خدا و پاک میکند ایشان
را و آموزد ایشان را کتاب و تدبیرش
یعنی رسول الله هم ناخوانده بود و اصحاب
کرامش نیز ناخوانده چون رسول الله صلی الله
علیه و آله وسلم بر صحاب آیات الٰہی خوانده
اصحاب آنرا شنیده از شرو فساد پاک
شدند اگر ناخوانده قرآن و حدیث را نمی فهمد
و استعدادش نمیدارد صحابه چگونه از
معایب پاک شدند وای بران قومے
که دعوهٔ صدره فهمی و قاموس دانی میکنند
و در فهم قرآن و حدیث خود را ناداں
محض مینمایند و بعضے میگویند که مایان
متاخرین هستیم برکت زمان رسول الله
صلی الله علیه و آله وسلم کجا یابیم و سلامت
قلب صحابه از کجا آریم که معنی قرآن و
حدیث را دریابیم بجواب آنها حق تعالی میفرماید

اوسکی تفصیل یہہ ہے کہ بعض لوگ کہتے ہیں کہ قرآن
مجید اور حدیث کو وہی شخص سمجہہ سکتا ہے جو بہت سے علم
اور بیشمار کتابین پڑھا ہوا ہو اور اپنے زمانہ کا علامہ ہو
اونکے جواب مین خدا تعالی فرماتا ہے هُوَ الَّذِی بَعَثَ
فِی الْاُمِّیّٖنَ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ یَتْلُوْا عَلَیْهِمْ اٰیٰتِهٖ
وَیُزَکِّیْهِمْ وَیُعَلِّمُهُمُ الْکِتٰبَ وَالْحِکْمَةَ وَاِنْ کَانُوْا
مِنْ قَبْلُ لَفِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ خدا تعالی وہی
جسنے ان پڑہون مین پیغمبر بھیجا انہی ان پڑھون مین سے
پڑھتا ہے وہ پیغمبر اون ان پڑھون پر خدا کی آیتین اور
اونکو گناہ کی میل سے پاک کرتا اور کتاب اور اوسکی
تدبیر سکھاتا ہے یعنی رسول خدا صلعم بھی ان پڑہ اور
آپکے اصحاب بزرگوار بھی ان . . . . . . پڑھے تھے
مگر جب رسول خدا صلی الله علیہ وسلم نے اپنے صحابہ کے
سامنے قرآن کی آیتین پڑھین تھی وہ اون کو سنکر ہر قسم
کی برائی اور بگاڑ سے پاک صاف ہوگئے پس اگر ناخواندہ
آدمی قرآن و حدیث سمجھ نہین سکتا اور اوسکی سمجہہ کی
استعداد نہین رکھتا تو صحابہ برائی اور عیبون سے
کیونکر پاک صاف ہوگئے اوس قوم پر سخت افسوس ہے
جو صدرہ سمجھنے اور قاموس جاننے کا تو دعوی
کرتے ہین مگر قرآن و حدیث کے سمجہنے مین اپنے
آپکو محض نادان ظاہر کرتے ہین اور بعضے یون کہتے ہین
کہ ہم پچہلے لوگ ہین رسول خدا صلعم کے زمانہ کی برکت اور
صحابہ رضوان الله علیہم کے دل کی سلامت کہان سے لائین

وَاٰخَرِیْنَ مِنْهُمْ لَمَّا یَلْحَقُوْا بِهِمْ وَهُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ
وهمین هست حال پسینیان ناخواندگان را
وقتیکه لاحق شوند باصحاب او ست غالب
باحکمت یعنے متاخران خوانده باشند
یا ناخوانده وقتیکه مسلمان شوند وقصد
پیروی اصحاب نمایند وقرآن وحدیث
را بشنوند برائے پاک گردیدن آنها
همین قرآن وحدیث کفایت میکند ونیز
میفرماید لَقَدْ یَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّکْرِ فَهَلْ مِنْ
مُّدَّکِرٍ وبر آئینه آسان کردیم ما قرآن را
برائے پند گرفتن پس آیا هیچ پندگیرنده هست
این چگونه آسانی هست که کافیه خوانان
وشافیه دانان در فهم معانیش اظهار عجز
مینمایند وبدویان عرب بهره ور میشوند
وعلاوه ازینجا بجائے میفرماید اَفَلَا
یَتَدَبَّرُوْنَ الْقُرْاٰنَ آیا پس فکر نمیکنند
قرآن را اگر آسان نیست پس در ان
چگونه تامل کرده آید اَمْ عَلٰی قُلُوْبٍ اَقْفَالُهَا
آیا بر دلها قفل آن دلهاست یعنی باوجودیکه
بر دل قفل ندارند چه گمراهی هست که بتامل
آن همت نمی گمارند ونیز احادیث
رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم سخنان
روزمره وسهل وقریب از فهم بودند که

جو قرآن وحدیث کے معنے بخوبی سمجھہ سکین اونکے
جواب مین حق تعالی فرماتا ہی وَاٰخَرِیْنَ مِنْهُمْ لَمَّا یَلْحَقُوْا
بِهِمْ وَهُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ یعنی یہی پچھلے ان پڑھون
کا حال ہی جبکہ وہ اپنے یارون سے ملین اور وہ غالب حکمت
والا ہی یعنی پچھلے لوگ خواہ پڑھے ہوئے ہون یا ان پڑھہ
مگر جبکہ وہ مسلمان ہون اور اصحاب کے طریقہ کی پیروی
کا ارادہ کرین قرآن وحدیث کو سنین تو اونکے
بھی پاک کرنے کے لئے یہی قرآن وحدیث کافی
ہوسکتی ہین اور بھی فرماتا ہے وَلَقَدْ یَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ
لِلذِّکْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّکِرٍ البتہ ہم نے قرآن کو نصیحت
کے واسطے آسان کردیا پس کیا کوئی نصیحت لینے
والا ہی یہہ کیون کر آسانی ہوسکتی ہی کہ کافیہ پڑہنے
والے اور شافیہ جاننے والے تو اسکے معنی سمجھنے سے عجز
ظاہر کرتے اور عرب کے جنگلی لوگ اسکی حقیقت سے
بہرہ ور ہوتے ہین اسکے علاوہ ایک جگہ یون فرماتا
اَفَلَا یَتَدَبَّرُوْنَ الْقُرْاٰنَ کہ قرآن مین کیون
نہین فکر کرتے پس اگر قرآن مجید آسان نہو تو اوسمین
فکر کیونکر کیا جائے اَمْ عَلٰی قُلُوْبٍ اَقْفَالُهَا یا
اونکے دلون پر قفل لگے ہوئے ہین یعنے باوجودیکہ
دلون پر قفل نہیں لگے ہوئے ہین پھر بھی کیسی
گمراہی ہے کہ قرآن کے فکر مین زور نہین لگاتی
اسیطرح رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیثین روزمرہ
کی بول چال اور آسان قریب الفہم باتین ہین

ہر اعرابی آنرا شنیدہ بکار دینی و دنیوی
بران عمل نمود سوای قال یقول حدیث را
چیزے مشکل نیست کہ مردمان آنرا
گران میدانند و بسوئے آن التفات
نمیکنند خصوصاً باین زمانہ کہ موضوع و ناموضوع ممتاز
گشت و قوی از ضعیف جدا شدہ و علی
حسب مدارج در کتب مدون گشت و
برای ہر مطلبے علیحدہ علیحدہ باب و فصل مقرر نمودہ
شد و تحقیق اینست کہ عجمی را دانستن ترجمہ اول
ضروریست بعدہ اگر بر تمام لطائف و نکاتش
اطلاع نمیتوان یافت از دراک اوامر و نواہی
ہم نمیتوان گذشت و اینقدر برای نجات در
آخرت کفایت میکند و بس

## فصل دوم

در بیان حقیقت کرامت باید دانست کہ کرامت
اولیا حق است و منکر آن از ایمان حلاوتی ندارد
خرق عادتیکہ از انبیا ظاہر شود آنرا در عرف
شرع معجزہ میخوانند و اگر از دیگر بزرگان پدید
آید کرامتش مینامند و منشاء ہر دو یکے است
یعنی قرب بارگاہ الٰہی اما ظہور معجزہ و کرامت
باختیار بزرگان نیست بلکہ باختیار و قدرت
خدای عزوجل است و بزرگان بذات خود قوت
کردن آن نمیدارند و اگر قوتش بذات بزرگان
باشد آنرا کرامت نگویند مثالش آنکہ اگر پہلوانے

کہ جس نے کبھی نہیں سنا دینی اور دنیوی کام
مین اوس پر عمل کیا قال یقول کو علاوہ حدیث مین اور
کوئی چیز بھی زیادہ مشکل نہیں جسکو بعض آدمی مشکل اور
گران جان کر توجہ نہیں کرتے خاص کر
اس زمانہ مین تو علم حدیث بہت ہی آسان ہو گیا
ہی کہ موضوع حدیث ناموضوع سے ممتاز اور قوی
ضعیف سے جدا ہو گئی اور مراتب کے موافق کتابوں مین
جمع کر دی گئی اور ہر مطلب کے واسطے جدا جدا باب اور
فصلین مقرر کی گئی ہین تحقیق مقام یہ ہی کہ غیر عربی
شخص کو اول ترجمہ کا جاننا ضروری بات ہے پھر اگر
اوسکی تمام لطائف و نکات پر اطلاع پا سکے تو اوسکی
احکام منہیات کو دریافت کرنے سے بھی نہ گذری اور
اسقدر عالم آخرت مین نجات کے لئے کفایت کرتا ہی اور بس

## دوسری فصل

کرامت کی حقیقت کو بیان مین
جاننا چاہئے کہ اولیا کی کرامت برحق ہے اور اوسکا منکر
ایمانی حلاوت سے محروم ہی جو بات خلاف عادت کے پیغمبرون سے ظاہر
ہوتی ہی اوسی شرع کی عرف مین معجزہ کہتے ہین اور پیغمبر کے
علاوہ جو اور بزرگون سے صادر ہوتی ہی اوسکا نام کرامت کہتے
ہین مگر منشا دونو نکا ایک ہی ہی یعنی جناب الٰہی کا قرب لیکن
واضح رہے کہ معجزہ اور کرامت کا ظہور بزرگون کی اختیار مین
نہین ہے بلکہ خدا تعالیٰ کی اختیار و قدرت مین ہے
بزرگ لوگ اپنی ذات مین اوسکی قوت ہرگز نہین رکھتی
کیونکہ اگر بزرگون کی ذات مین اوسکی قوت ہوگی تو اوسکو کرامت

قوی و زور آور سنگ گران بار و ثقیل بردارد
برکرامتش دلیل نمیدارند بسبب اینکه قوت و قدرت
بار برداری بذات او موجود است و اگر همان
سنگ را طفلے ضعیف و نحیف که قوت تحمل بار
گران نداشت بردارد بر کرامتش دلیل است
بسبب اینکه آن شخص ضعیف بذات خود طاقت
برداشتن نمیداشت اما وقتیکه دست بسنگ
برد و قصد برداشتن کرد خدائے عزوجل
قوت خود را متوجه حال آن بنده ضعیف کرد
و سنگ از قدرت الهی از جا برداشته شد از
همین سبب معلوم شد که آن بنده یکے از
مقبولان بارگاه خدا است که او تعالی قوت
خود را متوجه بحال آن بنده میکند و بکارها اعانت
و جانبداری او میفرماید پس هر کار عجیب
از دستش برآید محل تعجب نیست که قوت حق
شریک حال دارد و اگر انجام کاری از کارها
آسان هم صورت نه بندد جائے شکایت نه
که عجز بشری در پیش افتاده مولانا در مثنوی
میفرماید بیت اولیا را هست قوت از اله
تیر جسته باز گرداند زره نفرموده که اولیا
بذات خود قدرت دارند بلکه آنها را قدرتے
هست از خدا تعالی یعنی قدرت الهی شریک
حال و مددگار خود دارند بسبب اینکه خداوند

لکھین گر اسکی مثال یون سمجھنی چاہیئے کہ جب کوئی قوی اور
زور آور پہلوان کسی بھاری اور بوجھل پتھر کو اوٹھا لیگا
تو یہ اوسکی کرامت پر دلیل نہو گی کیونکہ اسقدر بوجھ اوٹھانے
کی قدرت اسکی ذات مین موجود ہے البتہ اوسی پتھر کو
ایک ضعیف اور کمزور بچہ جو اس بھاری بوجھ کی برداشت
نہین رکھتا اوٹھالے تو یہ اوسکی کرامت کی واضح دلیل ہے
کیونکہ یہ ضعیف شخص ہرچند کہ اپنی ذات مین اوسکی
اوٹھانے کی طاقت نرکھتا تھا مگر جب پتھر کو قریب
ہاتھ گیا اور اوسکے اوٹھانیکا ارادہ کیا تو خدا تعالی
نے اپنی قوت کو اس ضعیف بندہ کے حال کی
طرف متوجہ کیا اور قدرت آلہی سے وہ پتھر جگہ سے اوٹھایا
گیا اسیوجہ سے معلوم ہوا کہ وہ بندہ خدا کی جناب مین
مقبول ہے کہ وہ علام الغیوب اپنی قدرت اس بندہ
بندہ کیجانب متوجہ کرتا اور تمام کامون مین اوسکی
مدد اور جانبداری فرماتا ہے پس ایسے شخص سے
عجیب عجیب کام سرزد ہوتے ہین وہ جائے تعجب نہین ہے
کیونکہ خدا کی قدرت اپنے شریک حال رکھتا ہے اگر آسان
سہل کامون مین بھی کوئی کام حاصل نہو تو شکایت کی
جگہ نہین ہے یہ کہ عجز بشری موجود ہے مولانا روم مثنوی
مین فرماتے ہین بیت اولیا را ہست قوت از اله تیر جسته
باز گرداند زراه یعنی اولیا کو خدا کیطرف سے وہ طاقت ہے کہ اونکی
تیر کو ستہ سے پھیر دینے [illegible] نہین فرمایا کہ اولیا بذات خود قدرت
رکھتے ہین بلکہ یہ کہ خدا کی طرف قوت ہے یعنی یہ لوگ خدا
کی قدرت اپنی مددگار اور شریک حال رکھتے ہین اسسبب کہ خدا تعالی

عالم از آنها کمال راضی و خورسند است
لاجرم محبت بزرگان بدل سعادت منزل
خود باید داشت و تعظیمات ایشان بجای باید
آورد بر وجه شرع و نام آنها جز به نیکی یاد
نباید کرد و اگر شرف ملاقات بدست آید شرط
خدمت بجان و دل بجا می باید آورد و هدیه و تحفه
دریغ نباید داشت و اگر در کتب ایشان سخنی
رفته باشد که با قرآن و حدیث موافقت نکند
دفعةً مهرهٔ اعتقاد از بساط بزرگی ایشان نباید
چید مصرع خطای بزرگان گرفتن خطاست
بلکه کلام شان را تاویل کرده موافق از قرآن
و حدیث باید کرد یا محمول بر کلمات سکر و افراط
محبت حق نماید اگر کلام صحاب طریقت است
و مبنی بر خطا فی الاجتهاد کند اگر گفتهٔ ارباب
شریعت است چرا که در اجتهاد خطا از همه اکابر
میرود چون که معصوم سوای انبیا دیگری نیست
و زنهار زنهار چنان نکنند که قرآن و حدیث
تاویل کرده از کلام بزرگان موافق نمایند
اینچنین حرکات مسلمان را از ایمان بیرون
می کشد و مقصود اصلی اتباع قرآن و حدیث است

## فصل سوم در بیان اشراک فی العقیده

و آن اینست که صفات پروردگار در پیران
و پیغمبران یا جن و پری یا ملائکه یا دیگر مخلوقات

انسے نہایت راضی اور خوش ہے پس بزرگوں کی
محبت اپنی سعادت کے بہرے دل میں ضرور رکھنی چاہئے
اور اونکی تعظیم شرع کے موافق بجالانی چاہئے اور اونکا
نام بجز نیکی کے یاد نہ کرنا چاہئے اگر اونکی شرف ملاقات
میسر ہو جائے تو جان و دل سے خدمت کی شرط بجالانی
چاہئے اور کوئی تحفہ و ہدیہ دینے دریغ نہ رکھنا چاہئے
اور اگر اونکی کتابوں میں کوئی ایسی بات جو قرآن و
حدیث کے موافق نہو پائی جائے تو دفعۃً اعتقاد کا مہرہ
اونکی بزرگی کے بچھونے سے چن لینا نچاہئے یعنی فوراً بد دلی
اور بد اعتقادی ظاہر نکرے کیونکہ بزرگوں کی خطا
پکڑنی عین خطا ہے بلکہ اونکے کلام کی تاویل کرکے
قرآن و حدیث کے موافق کرنا چاہئے یا کلمات سکر اور
حق تعالیٰ کی افراط محبت پر حمل کرے اگر یہ صحاب طریقت
کا کلام ہے او خطا فی الاجتہاد پر اطلاق کرے اگر شریعت
والوں کا قول ہے کیونکہ تمام بڑے لوگوں سے اجتہاد میں
خطا ہو سکتی ہے وجہ یہ کہ انبیاء کے علاوہ اور کوئی بھی معصوم
نہیں ہے لیکن ایسا ہرگز نکریں کہ قرآن و حدیث کی
تاویل کرکے بزرگوں کے کلام کے موافق کرنا چاہئے کس لئے
کہ اس قسم کی باتیں مسلمانوں کو اسلام سے خارج کر دیتی ہیں اصلی
مقصود تو قرآن و حدیث ہی کی پیروی ہے

## تیسری فصل

عقیدہ میں شرک کرنیکے بیان میں اشراک فی العقیدہ یہ ہے کہ
خداتعالیٰ کے اوصاف در رزق و روزی و دنیا و اولاد عطا کرنا
آسمان و زمین میں تصرف کرنا) پیر و پیغمبر جن پری فرشتوں یا اور مخلوق

ثابت کنند اگرچه اندک باشد مثلاً تصرف در زمین
و آسمان بس هر که پندارد که انبیا یا ملائکه یا دیگر غیر الله
را اختیار است که آب از آسمان ببارند و دانه
از زمین برآرند یا کسی را اولاد دهند یا بکشند یا
کور و کر بکنند یا ضرری دیگر برسانند یا رزق
و مال و دولت دهند پس صاحب این عقیده
مشرک است پس ندا کردن غیر الله را که فلان
حاجت من برآر کفر محض است که میفرماید
إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِينُ خاص ترا
عبادت می کنیم و خاص از تو مدد میخواهیم
بیت من آدم مدد میخواهم ٭ غیر حق نیست
سوی کس راهم ٭ رسول خدا صلی الله علیه وسلم
که محض برهنمونی بسوی حق آمده بود بحق او
میفرماید إِنَّكَ لَا تَهْدِي مَنْ أَحْبَبْتَ وَلَٰكِنَّ
اللَّهَ يَهْدِي مَن يَشَاءُ تو هدایت نمیکنی هر کرا
دوست میداری لیکن خدا هدایت میکند هر کرا
میخواهد معلوم شد که سوای او تعالی هدایت هم
بدست کسی دیگر نیست و علی هذا القیاس کدام
اولیا و انبیا و ملائکه را امروز و فردا روز قیامت دخل و تصرف
نخواهد شد تا کسی را بجنت برند و کسی را بدوزخ
چنانچه او تعالی میفرماید یَوْمَ لَا تَمْلِكُ نَفْسٌ
لِّنَفْسٍ شَيْئًا وَالْأَمْرُ يَوْمَئِذٍ لِّلَّهِ مالک نخواهد
شد کسی از کسی هیچ چیز حکم آن روز در دست

ثابت کرے اگرچہ تھوڑا ہی ہو پس جو شخص یہ بات کا
اعتقاد کرے کہ انبیا یا ملائکہ یا کوئی اور خدا کے سوا آسمان سے
پانی برسانے زمین سے دانہ نکالنے کسیکو اولاد دینے یا مار
ڈالنے یا اندھا بہرا کرنے یا دوسرے کو ضرر و نقصان پہنچانے
یا رزق و مال و دولت دینے کا اختیار ہے تو ایسے عقیدہ والا
مشرک ہے پس اللہ کے سوا کسی اور کو یا نبیکو پکارنا کہ اے شخص
میری حاجت روا کر خالص کفر ہے کیونکہ خدا فرماتا ہے
إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِينُ یعنے ہم خاص تجھکو
پوجتے اور تجھی سے مدد چاہتے ہیں آدمی ہے یار نہیں چاہتا
خدا کے سوا کسی کیطرف میری راہ نہیں ہے خدا تعالی
جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کیطرف جو صرف خلق
کی ہدایت کے واسطے حق کیطرف سے آئے تھے ارشاد فرماتا ہے
إِنَّكَ لَا تَهْدِي مَنْ أَحْبَبْتَ وَلَٰكِنَّ اللَّهَ يَهْدِي
مَن يَشَاءُ یعنی تم اے محمد جسکو چاہو راہ پر نہیں لگا سکتے
لیکن خدا جسے چاہتا ہے ہدایت کرتا ہے معلوم ہوا کہ خدا کے
سوا کسی اور شخص کے ہاتھ میں ہدایت کی باگ نہیں ہے
علی ہذا القیاس کسی نبی اور ولی اور فرشتے کو قیامت میں
کسی قسم کی تصرف اور دخل کی گنجایش نہو گی تا کہ
کسیکو جنت اور کسیکو دوزخ میں لیجائے دیکھئے حق تعالے
فرماتا ہے یَوْمَ لَا تَمْلِكُ نَفْسٌ لِّنَفْسٍ شَيْئًا
وَالْأَمْرُ يَوْمَئِذٍ لِّلَّهِ یعنے قیامت کے دن کوئی
کسی کا کسی چیز میں مالک نہو گا اوس دن ہر چیز
کا حکم خدا ہی کے لئے ہو گا قیامت کا دن

خدا است بروز قیامت مادر و پدر را اولاد را نخواهند پرسید و اولاد روی مادر و پدر نخواهد دید و استادان از شاگردان بیگانه خواهند شد و پیران از پیش مریدان روانه و متبوعان از تابعان بیزار خواهند گشت و تابعان با متبوعان در کارزار اما حال شفاعت را باید فهمید که هم چنانکه بدنیا اکثر حال شفاعت می بینند بآخرت نیز همین قسم گمان می برند مثلاً پادشاه بدزدی اشاره فرمود که دستش ببرند وزیری یا دیگری از ارکان دولتش شفاعت کرد پادشاه اندیشه نمود که اگر شفاعت شان قبول نکنم خللی بسلطنت ما هم میرسد ناچار ملک اراده خود را بسبب شفاعت آنها باز گردانید یا زن پادشاه رو بشفاعت می آرد و باعث محبت آن محبوبه ملک جبر بر خود اختیار نماید و دزد را خلاص میفرماید پس باید اندیشید که درین اقسام رد خواهش لازم می آید و جبر پیدا میشود بروز آخرت بحضور آن مختار محض این معامله چگونه واقع خواهد شد که میگویند لَا رَادَّ لِقَضَائِهٖ باز گرداننده نیست کسی خواهش او تعالی را اما مردمان معنی شفاعت همین می فهمند که شخصی قصد انتقام می کند و بسبب مانع دیگر عمل خود را نمیتواند کرد پیش خدا تعالی این معنی هرگز نیست شان او پاک

ایسا ہولناک ہوگا کہ ماں باپ اولاد کو نہ پوچھینگے اور اولاد ماں باپ کا منہ نہ دیکھیگی استاد شاگردوں سے بیگانے ہونگے پیر مریدوں کے سامنے سے چلتے ہونگے دنیا میں جنکی پیروی کی جاتی ہے وہ اپنے فرمانبرداروں سے بیزار ہونگے اور فرمانبردار لوگ اون سے جنکی یہہ اطاعت کرتے تھے لڑینگے اب کچھہ شفاعت کا حال سمجھنا چاہیئے آدمی جسطرح دنیا میں اکثر اوقات شفاعت کا حال دیکھتے ہیں اسیطرح آخرت میں بھی شفاعت کا گمان کرتے ہیں مثلاً بادشاہ نے ایک چور کے ہاتھ کاٹنے کا اشارہ فرمایا کہ وزیر یا ارکان دولت میں سے کسی اور شخص نے اوسکی سفارش کی بادشاہ نے خیال کیا کہ اگر میں انکی سفارش قبول نہیں کرتا تو میری سلطنت کو خلل عظیم پہونچتا ہے ناچار بادشاہ نے اونکی سفارش کی وجہ سے اپنے قصد اور ارادہ کو باز رکھا یا بادشاہ کی جورو اوسکی سفارش کرتی ہے اور بادشاہ اوس محبوبہ کی محبت کے سبب اپنے جبر اختیار کر کے چور کی رہائی کرتا ہے سو خیال کرنا چاہیے کہ ان باتوں میں خواہش کا رد کرنا لازم آتا ہے اور جبر پیدا ہوتا ہے قیامت کے دن اوس قادر مختار کی جناب میں اس قسم کا معاملہ کسطرح واقع ہونے لگا کیونکہ لوگ کہتے ہیں لَا رَادَّ لِقَضَائِهٖ کہ اوسکی خواہش و ارادہ کو کوئی پھیر نہیں سکتا یا آدمی شفاعت کے یہ معنی سمجھتے ہیں کہ ایک شخص بدلہ لینا چاہتا ہے مگر دوسرے کی ممانعت کی وجہ سے بدلہ نہیں لے سکتا

است ازین نقصان صریح و همین مضمون را
قرآن رو میفرماید وَاتَّقُوا یَوْمًا لَا تَجْزِی نَفْسٌ
عَنْ نَفْسٍ شَیْئًا وَلَا یُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ وَلَا
یُؤْخَذُ مِنْهَا عَدْلٌ وَلَا هُمْ یُنْصَرُونَ و بترسید
ازان روز که جزا داده خواهد شد شخصی از شخصی در
هیچ چیز و قبول نکرده خواهد شد از کسی شخصی شفاعت
و گرفته نخواهد شد از شخصی بدله و نه ایشان مدد کرده
خواهند شد و بعضی میگویند که این آیت و مثال
دیگران در حق کافران با وجودیکه لفظ لا نکره است
که دلالت بر عموم میکند برای دفع شبه ایشان
خدا تعالی خطاب بمومنین میفرماید یَا اَیُّهَا الَّذِیْنَ
اٰمَنُوْا اَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰکُمْ مِنْ قَبْلِ اَنْ
یَّاْتِیَ یَوْمٌ لَا بَیْعٌ فِیْهِ وَلَا خُلَّةٌ وَلَا شَفَاعَةٌ
ای مومنان نفقه کنید از آنچه که رزق داده ام
شمارا پیش ازانکه بیاید روزی که نه بیع است و را
روز یعنی فروختن گناه و خریدن نیکی نخواهد شد
و کسی بسبب دوستی بخشنده نخواهد شد و کسی را
شفاعت کسی نفع نخواهد کرد چرا که در قبول
شفاعت مذکوره جبر لازم می آید و معلوم
شد که این آیت در حق مومنان فرموده اند
چرا که خطاب بآنها است و شفاعت را قسمی
است دیگر که دران جبر لازم نمی آید مثال آنکه
وزدی خوشنویس را بحضرت بادشاه حاضر

سو خدا کی حضور میں یہ بات ممکن نہیں ہے اوسکی شان
تو اس قسم کو صریح نقصان سے پاک ہے چنانچہ خدا تعالیٰ اس مضمون
کو قرآن مجید میں ذکر فرماتا ہے وَاتَّقُوا یَوْمًا لَا تَجْزِی نَفْسٌ
عَنْ نَفْسٍ شَیْئًا وَلَا یُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ وَلَا یُؤْخَذُ
مِنْهَا عَدْلٌ وَلَا هُمْ یُنْصَرُوْنَ کہ اے لوگو اوس دن سے
خوف کرو جسمیں کوئی نفس کسی نفس سے کچھ بھی کفایت
نہ کریگا نہ اوسکی سفارش مقبول ہوگی نہ کسی سے بدلہ
لیا جائیگا اور نہ وہ مدد دیے جائینگے مگر بعضے آدمی
کہتے ہیں کہ یہ آیت اور اس جیسی اور آیتیں کافروں کے
حق میں اتری ہیں حالانکہ لفظ لا نکرہ آیا ہے جو عموم
و شمول پر دلالت کیا کرتا ہے پس اونکا اس شبہ کے دفعیہ
میں خدا تعالی مومنوں کو خطاب فرماتا ہے کہ اے ایمان
والو جو چیز ہم نے تم کو دی ہے اوسمیں سے خرچ کرو اوس دن
کے آنے سے پہلے جسمیں یعنی نہ تو گناہ بیچکر نیکی خریدی جائیگی
اور نہ کوئی شخص کسی کی دوستی کی وجہ سے بخشا جائیگا
اور نہ کسی کی سفارش نفع دیگی کیونکہ اس قسم
کی شفاعت کے قبول کرنے میں جبر لازم آتا ہے پس
واضح ہوگیا کہ یہ آیت مسلمانوں کے حق میں نازل
فرمائی ہے کیونکہ خطاب انہیں سے ہوا ہے شفاعت
کی ایک دوسری قسم بھی ہے جسمیں جبر لازم نہیں آتا
اوسکی مثال یوں سمجھنی چاہیے کہ ایک خوشنویس
چور کو بادشاہ کے دربار میں لوگوں نے
حاضر کیا بادشاہ نے اوسکے ہاتھ کاٹنے کا

آوردند پادشاه دست بریدنش اجازة فرموده
شخصے دیگر بحضور ملک ظاهر نمود که این گنهگار خط
خوش می کشد اگر دستش ببرند خوشنویس باین
مملکت باقی نماند از شنیدن این خبر ارادهٔ پادشاه
خود بخود مبدل شود بغیر آنکه کسے دیگر بروی جبر کند
بلکه شخصے دیگر یکے از اوصاف بیان میکند که شاه
ازوی غافل بود خدائے عزوجل فرمود که این قسم شفاعت
هم بروز قیامت واقع نخواهد شد وَيَعْبُدُونَ
مِنْ دُونِ اللهِ مَا لَا يَضُرُّهُمْ وَلَا يَنْفَعُهُمْ وَ
يَقُولُونَ هٰؤُلَاءِ شُفَعَاؤُنَا عِنْدَ اللهِ قُلْ
أَتُنَبِّئُونَ اللهَ بِمَا لَا يَعْلَمُ فِي السَّمٰوٰتِ وَلَا
فِي الْأَرْضِ سُبْحَانَهُ وَتَعَالَىٰ عَمَّا يُشْرِكُونَ
وعبادت میکنند سوائے خدائے آنرا که نه ضرر
میرسند ایشانرا ونه نفع میرسانند ایشان را
ومیگویند که ایشان شفاعت کنندگان مااند
نزد خدا تعالی بگو آیا آگاه خواهید کرد خدا را بآن
چیز که نمیداند در آسمان و نه در زمین پاک و برتر است
خدا تعالی از آن چیز که شریک میکنند یعنی عالم الغیب
است هر چیز را که در زمین و آسمان است خوب میداند
و بندگان آفریدهٔ او هستند نیز خوبیها و عیبهائے
هر بنده را خوب میداند حاجت بیان دیگران
نیست پس بهر صورت شفاعت اگرچه جبر لازم
نمے آید بالاعلمی و نادانی آن عالم الغیب والشهادة

حکم فرمایا مگر ایک اور شخص نے بادشاہ کے حضور
میں عرض کی کہ یہ گنہگار خط خوب لکھتا ہے اگر اسکے
ہاتھ کاٹے جائیں گے تو اس شہر میں خوشنویس
باقی رہے گا اس خبر کے سننے سے بادشاہ کا
ارادہ خود بخود بدون اسکے کہ کوئی اوس پر جبر
کرے بدل جاتا ہے اور کسی قسم کا جبر لازم نہیں آتا اتنی بات ضرور
ہے کہ ایک شخص مجرم کے وصفوں میں سے ایک ایسا وصف
بیان کرتا ہے جس سے بادشاہ غافل تھا خدا تعالی
نے فرمایا کہ قیامت کے دن ہماری جناب میں
اس قسم کی بھی سفارش واقع نہو گی چنانچہ فرمایا
اور خدا کے علاوہ اونکو پوجتے ہیں جو نہ انہیں
نہ ضرر دیتے ہیں نہ نفع پہنچاتے ہیں اور کہتے
ہیں کہ یہ خدا تعالی کے پاس ہماری شفاعت
کرنے والے ہیں اے محمد تم کہدو کیا آگاہ کرتے ہو
خدا کو اوس چیز سے جسکو آسمان و زمین میں
نہیں جانتا خدا تعالی پاک اور بزرگ ہے اوس
چیز سے کہ شریک کرتے ہیں یعنی جو چیز زمین
اور آسمان میں ہے خدا اوسے خوب جانتا ہے
کیونکہ وہ عالم الغیب ہے اور سب بندے اوسکی مخلوق
ہیں نیز وہ ہر بندہ کی بھلائی برائی خود ہی
خوب جانتا ہے اسکے سامنے دوسروں کی بیان
کرنے کی کوئی بھی حاجت نہیں پس اس قسم کی شفاعت
میں ہر چند کہ جبر لازم نہیں آتا لیکن اوس عالم الغیب والشہادۃ

لازم می آید تعالی شانه ونیز شفاعت را طوری
است دیگر مثالش آنکه چهار دزدان بیکبار بحضرت
پادشاه گرفتار آمدند سه ازان بکار دزدی چالاک
واز غضب سلطانی بی باک و یکی ازان مرد بیچاره گاری
که اتفاقاً باغوای شیاطین باین فعل قبیح گرفتار آمد
آب از دیده همین ریزد و سر از ندامت عصیانش
بر نمیدارد پادشاه معلوم کرد که این بیچاره ناگهانی
باین فعل قبیح گرفتار آمده و دزدی را شعار خود مقرر
نه نموده رحمت پادشاه بسوی عفو تقصیرش
متوجه میشود اما آئین سلطنت تقاضا نمی کند
که یکی را ببخشند و دیگران را دست ببرند آنگاه
پادشاه خود سببی میجوید و بسوی یکی از چاکران
دولت باخفا اشاره می فرماید که بحق فلان
روی شفاعت بیار تا به بخشم بمجرد فهم این اشاره
یکی از مقربان مجلس جبین شفاعت می ساید
که این گنهگار را بجا علاقه ای هست اگر از تقصیرش
درگذرند احسان بر احسان است بمعاینه این
حال ملک از انتقامش درگذشت در این صورت
شفاعت جبر بر پادشاه نیست بلکه عین رضا
وخواهش او همین بود که واقع شد پس در روز قیامت
همین صورت متحقق خواهد شد که بآن اشاره میفرماید
مَنْ ذَا الَّذِي يَشْفَعُ عِنْدَهُ إِلَّا بِإِذْنِهِ کیست
که شفاعت کند نزد خدا تعالی مگر باجازتش

کی بے علمی اور نادانی لازم آتی ہے اور اسکی شان
اس سے برتر ہے۔ شفاعت کا ایک اور بھی طریقہ
ہے جسکی مثال یہ ہے کہ چار چور دفعۃً بادشاہ کے سامنے
گرفتار ہو کر آئے تین تو انمیں سے چوری اور عیاری
کے فن میں نہایت ہوشیار اور سلطانی غضب سے
بے باک تھے اور ایک ان میں بیچارہ گار آدمی تھا جو اتفاقاً
شیطان کے مکر و فریب میں آکر اس بُرے فعل میں
مبتلا ہو گیا تھا اب بادشاہ کے حضور میں آنکھوں سے
آنسو بہاتا اور گناہ کی شرمندگی سے سر اوپر نہیں
اُٹھاتا ہے جب سے بادشاہ نے معلوم کر لیا کہ یہ بیچارہ
اس بُرے فعل میں ناگہاں گرفتار ہو گیا ہے اپنی چوری
کا پیشہ مقرر نہیں کیا اسوقت بادشاہ کی مہربانی
کو اسکی عفو تقصیر کیطرف متوجہ ہوتی ہے مگر سلطنت کا
قانون اسبات کو نہیں چاہتا کہ ایک کو بخش دیں
اور اوروں کو ہاتھ کاٹیں اسوقت بادشاہ خود کوئی
سبب ڈھونڈتا اور حاضرین دربار میں سے ایک شخص کیطرف خفیہ
اشارہ کرتا ہے کہ تو فلاں شخص کی سفارش کر تا کہ میں
اسے بخش دوں اس اشارہ کے سمجھتے ہی مقربان مجلس
میں سے ایک شخص شفاعت کی پیشانی زمین پر گھستا ہے کہ
اس مجرم کا ہم سے تعلق ہے اگر آپ اسکی تقصیر کو معاف
فرمائیں گے تو احسان پر احسان ہوگا یہ حال دیکھ کر
بادشاہ بدلہ لینے سے درگذر کرتا ہے پس ایسی قسم کی
شفاعت میں بادشاہ پر کوئی جبر لازم نہیں آتا ہے

پس ہیچ کس تا اجازتش نخواہد شد سفارش او جلوگیر
خواہد شد ونعوذ باللہ اگر ارادۂ الہی بانتقام کسی
متعلق خواہد شد کہ طاقت دارد کہ دم شفاعت
بزند خدائے عزوجل را راضی باید نمود کہ شفاعت
ہم بدست او وبحقیقت شافع نیز ہمون ذات
پاک است پس بسوئے ہمین معنی اشارہ می فرماید
قُلْ لِّلّٰہِ الشَّفَاعَۃُ جَمِیْعًا بگو اے محمد خاص
برائے خدا است شفاعت ہمہ یعنی شفاعت
ہم بدست کسی دیگر نیست اینست حال شفاعت
کہ بسیارے از نادان حقیقتش نمی فہمند و
طاعت غیر را از طاعت خدا تعالی زیادہ تر
میدانند پس ہیچ یکے را از انبیاء و اولیاء قادر
بر نفع و ضرر رسانیدن در دین و دنیا ندانند ہمین
معنی ازین آیہ مقصود است قُلْ لَّا اَمْلِکُ لِنَفْسِیْ
نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰہُ وَلَوْ کُنْتُ
اَعْلَمُ الْغَیْبَ لَاسْتَکْثَرْتُ مِنَ الْخَیْرِ وَمَا
مَسَّنِیَ السُّوْٓءُ اِنْ اَنَا اِلَّا نَذِیْرٌ وَّبَشِیْرٌ
لِّقَوْمٍ یُّؤْمِنُوْنَ بگو اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
کہ نمی توانم برائے خود نفع و ضرر رسانیدن
مگر آنچہ کہ خدا خواستہ است و اگر من دانستمے
علم غیب را ہر آئینہ بسیار جمع کردمی از جنس منفعت
و نرسیدے مرا ہیچ سختی نیستم من مگر آنکہ بیم کنندہ
و مژدہ دہندہ برائے گروہے کہ یقین میدارند

بلکہ اوسکی رضا اور خواہش اسمین تھی جو واقع ہوا
سو قیامت کو دن شفاعت کی یہی صورت متحقق
ہوگی جسکی طرف یون اشارہ فرماتی ہین مَنْ
ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ کہ کون شخص ہی
جو خدا تعالی کو پاس سفارش کرے مگر اوسکی اجازت
کی ساتھ پس جس شخص کے حق مین اوسکی اجازت
ہوگی اوسکی سفارش جلوہ گر ہوگی اور اگر عیاذا باللہ
ارادۂ الہی کسی سے بدلہ لینے پر متعلق ہوگا تو کسکو
طاقت ہوگی جو اوسکی حضور مین شفاعت کا دم
مارے پس خدا تعالی کو راضی کرنا چاہیے جسکے ہاتھ
مین شفاعت کی باگ ہے اور درحقیقت سفارش
کرنیوالی بھی وہی پاک و بے پروا ذات ہے چنانچہ
اسی معنی کیطرف اشارہ فرماتی ہین قُلْ لِّلّٰہِ الشَّفَاعَۃُ
جَمِیْعًا کہ اے محمد تم کہدو کہ خاص خدا ہی کے واسطے تمام
سفارش ہے یعنی شفاعت بھی کسی دوسرے کو ہاتھ مین
نہین ہے یہ شفاعت کا حال ہے جسکی حقیقت وہ نہیں سمجھے
اکثر نادان لوگ نا واقف ہیں اور غیر خدا کی فرمانبرداری کو خدا کی فرمانبرداری
سے زیادہ تر جانتے ہین پس مسلمان کو چاہیے کہ پیغمبر
اور ولیون مین سے کسیکو بھی دین و دنیا کے نفع و ضرر پہنچانی
پر قادر نہ سمجھے چنانچہ یہی معنی اس آیت سے مقصود ہین
قُلْ لَّا اَمْلِکُ لِنَفْسِیْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰہُ
وَلَوْ کُنْتُ اَعْلَمُ الْغَیْبَ لَاسْتَکْثَرْتُ مِنَ الْخَیْرِ وَمَا
مَسَّنِیَ السُّوْٓءُ اِنْ اَنَا اِلَّا نَذِیْرٌ وَّبَشِیْرٌ لِّقَوْمٍ یُّؤْمِنُوْنَ

حاصل آنست کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم
باوجودیکہ رسول اند طاقت ندارند کہ منفعتے
بجان خود برسانند و ضرر را از ضرر باز دارند و نیز حق تعالی
فرمود کہ بگو اے محمد کہ من علم غیب ہرگز نمیدانم این مخصوص خاص خدا
است اگر من دانستمے علم غیب را پس منفعت بسیار جمع کردمے
و ہیچ ضرر بمن نرسیدے مثلاً اگر دانستمے کہ اسپ
من فردا خواہد مرد بدست کافرے فروختمے و اگر
دانستمے کہ بروز جنگ احد شکست خواہد شد
آنروز جنگ نکردمے ما را چندانکہ شمایان میدانید
کہ پیغمبر ما گاہے کہ یاد میکنیم میشنود و ہر چیز آیندہ و غایب
از نظر را میداند غلط محض است من ازین قسم
نیستم کار من ترسانیدن از عقوبت الٰہی و
مژدہ دادن از نعمتہائے غیر متناہی است
فقط آنکسان را کہ سخن ما باور میدارند کسے
نمیداند کہ پس پشت ما چیست و شام چہ
ظاہر خواہد شد و نیز در آیہ دیگر میفرماید وَلَا
یُحِیۡطُوۡنَ بِشَیۡءٍ مِّنۡ عِلۡمِہٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ
و احاطہ نمی کنند مردمان ہیچ چیز کہ در علم خدائے
است مگر ہمان قدر کہ خدائے خواست معلوم
شد کہ ہرچہ در علم پروردگار است غایب از نظر
بندہ است ہیچ چیز ازان بندہ را معلوم نمیشود
مگر ہر قدر کہ خدا خواہد ہمان قدر علم میدہد پس
این ہم باختیار خدا است نہ باختیار بندہ تا ہرچہ

کہ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم آپ فرما دیجیو کہ میں اپنے لئے نفع
و ضرر پہنچانیکی طاقت نہیں رکھتا مگر جو خدا نے چاہا اور اگر میں
علم غیب جانتا تو منفعت کی جنس سے بہت کچھہ جمع کر لیتا
اور مجھہ کو کوئی سختی نہ پہنچتی میرا کام بجز اسکے اور کچھہ نہیں
کہ میں ڈرانے والا اور جو لوگ یقین رکھتے ہیں انکو
خوشی سنانے والا ہوں اسکا خلاصہ مطلب یہ ہے کہ پیغمبر خدا
صلی اللہ علیہ وسلم باوجودیکہ خدا کے رسول ہیں مگر تب بھی
اپنی جان کو نفع پہنچانے اور ضرر سے باز رکھنے کی طاقت نہیں
رکھتے نیز حق تعالی فرماتا ہے کہ اے محمد تم کہہ دو کہ میں ہرگز علم
غیب نہیں جانتا یہ تو محض خدا کا خاصہ ہے اگر میں علم غیب جانتا
تو بہت سی بھلائیاں جمع کر لیتا اور مجھہ کو کوئی نقصان بھی
نہ پہنچتا مثلاً اگر میں جانتا کہ کل میرا گھوڑا مر جائیگا
تو اوسے کسی کافر کے ہاتھ بیچ ڈالتا اور اگر مجھے علم ہوتا کہ جنگ
احد میں شکست ہوگی تو اوس روز جنگ نہ کرتا تم
جو ہمارے ساتھ یہ اعتقاد رکھتے ہو کہ جسوقت ہم اپنے پیغمبر
کو یاد کرتے ہیں وہ سن لیتا ہے اور ہر آنیوالی چیز کو یا جو
نظر سے غائب ہے اوسے خوب جانتا ہے محض غلط اور بیہودہ ہے
میں اس قسم کا آدمی نہیں ہوں میرا کام تو عذاب الٰہی
سے ڈرانا اور غیر متناہی نعمتوں کی خوشخبری سنانا ہے اور
یہ بھی صرف انہیں لوگوں کو جو ہماری باتوں پر یقین
رکھتے ہیں کوئی اتنا بھی نہیں جانتا کہ ہماری پیٹھ پیچھے
کیا ہے اور شام کو کیا ظاہر ہوگا نیز دوسری آیت میں
فرماتا ہے وَلَا یُحِیۡطُوۡنَ بِشَیۡءٍ مِّنۡ عِلۡمِہٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ کہ وہ بھی

بخواہد بفہمد

## فصل چہارم دربیان شرک فی العبادات

باید فہمید کہ تعظیما تیکہ برائی حق تعالیٰ مقرر کردہ اند آنرا عبادت میگویند اگر آن تعظیم را شارع مقرر فرمودہ واگر جماعت دیگر مقرر کردہ باشد ملحق بعبادت می نامند پس تعظیمیکہ خدا تعالیٰ را بجا می آرند بمخلوق نباید کرد کہ میفرماید وَلَا تَجْعَلُوا لِلّٰہِ اَنْدَادًا وَّ اَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ پس مگردانید برائے خدا تعالیٰ ہمسران در عمل باوجودیکہ شما میدانید کہ کسے ہمسر خدا تعالیٰ نیست یعنی شما یان در عقیدۂ خود کسی را برابر بمرتبہ خدا نمیدانید لیکن در تعظیمات برابر میکنید از وقت آدم تا این دم باین طور کافرے پیدا نشدہ کہ دو خدا گفتہ باشد یا کسے مخلوق را در مرتبہ برابر خدا تعالیٰ دانستہ باشد در علم خود لیکن ہمین قدر میدانند کہ بزرگان را بسبب قرب در کارخانہ الٰہی دخل ثابت و بسبب کثرت ریاضت اند کے از صفات باریتعالیٰ در ایشان پیدا گشتہ مثلاً پروردگار اگر بیشمار ان پیدا میتوانند کرد این بزرگان اگر خواہند یک دو شخص را پسر بخشند واگر پروردگار تمام عالم زمین را متہو و معذب تواند کرد این بزرگان کسے را کہ بخدمت شان بے ادبی کنند البتہ چیزے ضرر رسانیدن بتوانستند چون باعتقاد

خدا کی علم مین سی کچھہ بھی احاطہ نہین کرسکتے مگر اوسی قدر کہ خدا نی چاہا معلوم ہوا کہ جو چیز خدا کو علم مین ہی وہ بندہ کی نظر سی غائب ہے اور اوسمین سے بندہ کو کچھہ بھی معلوم نہین ہوسکتا ہان جسقدر خدا چاہتا ہی اوتنا علم دیدیتا ہی بس یہ بھی خدا کو اختیار ہے نہ بندہ کو اختیار ہین جو چاہی سمجھہ لے

## چوتھی فصل عبادت مین شرک کرنیکے بیان مین

سمجھنا چاہئی کہ جو بزرگی اور تعظیم حق تعالیٰ کو واسطے مقرر کی ہی اوسے عبادت کہتے ہین اگر یہ تعظیم شارع نے مقرر فرمائی ہی اور اگر کسی اور جماعت نے مقرر کی ہی تو اوسکا ملحق بعبادت نام رکھتے ہین پس جو تعظیم کہ خاص خدا تعالیٰ کو واسطے بجا لاتی ہین وہ مخلوق کو کرنی نہ چاہئی کیونکہ فرماتی ہین وَلَا تَجْعَلُوْا لِلّٰہِ اَنْدَادًا وَّ اَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ یعنی خدا تعالیٰ کی لئی کسی کام مین ہمسر نہ بناؤ باوجودیکہ تم جانتے ہو کہ خدا کا کوئی ہمسر نہین ہی مطلب یہ ہے کہ اے لوگو تم اپنے عقیدہ مین خدا کو مرتبہ کو برابر کسی اور کو نہین جانتے ہو پر تعظیم و بزرگی مین اوسکی برابر اورونکی بھی کرتے ہو آدم علیہ السلام سی لیکر اسوقت تک کوئی کافر ایسا پیدا نہین ہوا جسنے دو خدا کہے ہون یا اپنے علم و عقیدہ مین کسی مخلوق کو خدا کی برابر مرتبہ مین جانا ہو مگر اسقدر جانتے تھے کہ بزرگون کو تقرب کی وجہ سے خدا کے کارخانہ مین کچھہ دخل ہی اور کثرت ریاضت کیوجہ سے خدا کی صفات مین سے کچھہ انمین بھی پیدا ہو گئی ہین مثلاً

مردمان این ظن فاسد مستقر شده است بهمین
سبب تعظیمات بزرگان خارج از حد بجا می آرند
و در تحصیل رضای ایشان بسیار سعی مینمایند و همین است
شرک بالله که آنرا مردود کرده اند اِنَّ اللّٰهَ لَا یَغْفِرُ
اَنْ یُّشْرَكَ بِهٖ وَیَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ یَّشَآءُ
بیشک خدا تعالی نمی بخشد آنرا که شریک کند بخدا
و می بخشد کمتر ازین هر کس را که میخواهد هر که تعظیم خدا
دیگری را شریک کند باید که دست افسوس بر سر
زند و امید نجات آخرت از دل رها سازد
تعظیماتیکه در شرع برائے خدا است یعنی
عبادت هر چند که بسیار است ما دو چار از ان
بیان میکنیم تا دیگر انرا بر وے قیاس نمایند
از انجمله است ارکان صلوة که برای دیگران
نباید کرد کسیکه غیر الله را سجده کند کافر گردد که
میفرماید وَاسْجُدُوْا لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَهُنَّ
اِنْ كُنْتُمْ اِیَّاهُ تَعْبُدُوْنَ و سجده کنید آنرا
خدا که پیدا کرده است آنها را که هستید شما که
همون خدا را عبادت می کنید وَارْكَعُوْا
مَعَ الرّٰكِعِیْنَ و رکوع کنید با رکوع کنندگان
هر که پیش غیر خدا رکوع کرد یعنی بصفت رکوع
قد را تعظیما خم کرد بشرک افتاد وَقُوْمُوْا لِلّٰهِ
قٰنِتِیْنَ و ایستاده شوید برای خدا فرمان بردار
یعنی دست بسته و با ادب بر پا استادن

خدا تعالی اگر بیشمار آدمی پیدا کرسکتا ہے تو یہ بزرگ اگر چاہیں
تو ایک دو آدمیونکو فرزند بخش سکتے ہیں اور اگر خدا تعالی
سارے جہان کو عذاب قہر مین مبتلا کرسکتا ہے یہ بزرگ
اوس شخص کو جو انکی خدمت مین بے ادبی کرے بالفرض
کوئی نہ کوئی ضرر پہنچا سکتے ہیں چونکہ آدمیونکے اعتقاد مین
یہ فاسد خیال خوب مستحکم اور مضبوط ہوگیا ہے اسلیے وہ بزرگون
کی بزرگیان حد سے زیادہ بجالاتے ہیں اور اونکی رضامندی
حاصل کرنے مین بہت کوشش کیا کرتے ہین پس اسی کو
شرک باللہ کہتے ہین جسکا قرآن مین ذکر ہوا ہے کہ اِنَّ اللّٰهَ
لَا یَغْفِرُ اَنْ یُّشْرَكَ بِهٖ وَیَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ یَّشَآءُ
یعنے جو شخص خدا کے ساتھ شریک کرتا ہے خدا تعالی اسکی
بخشش نہین کرتا اور اوسکے علاوہ جسے چاہتا ہے بخش
دیتا ہے پس جو شخص خدا کی بزرگی مین اورون کو شریک
کرے اوسے افسوس کے ہاتھ سے سر پیٹنا اور اخروی نجات کے
ہوس دل سے نکال ڈالنی چاہیئے شرع شریف مین جو بزرگیان
خدا کے لیے ہین یعنے عبادت ہر چند کہ وہ بیشمار ہین مگر ہم
اون مین سے دو چار بیان کرتا ہون تاکہ اورون کو
اونپر قیاس کرلین منجملہ اونکی نماز کے ارکان ہین جو
دوسرونکے لیے کرنے نہ چاہیں مثلا جو شخص خدا کے علاوہ غیر
کو سجدہ کریگا کافر ہوگا کیونکہ فرماتے ہین وَاسْجُدُوْا
لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَهُنَّ اِنْ كُنْتُمْ اِیَّاهُ تَعْبُدُوْنَ یعنے
خدا ہی کو سجدہ کرو جسنے تمام چیزون کو پیدا کیا اگر تم خدا
ہی کی عبادت کرتے ہو اور فرمایا وَارْكَعُوْا مَعَ الرّٰكِعِیْنَ

